گل ندام نے کہا ای برق یہ کیا کیا برق دوڑکر قدمون سے لپٹ گیا اور چیخین مارکر رونے لگا
کہتا تھا ای ملکۂ عالم سامری و جمشید نے بڑا اپنا فضل کیا میان وہیل صاحب مسلمانون سے ملگئے
تھے بڑی خیر یہ ہوئی کہ مین نے بیہوشی کا جام نہین پیا مین غنودہ ہوکر گرا مگر کنکھیون سے
دیکھ رہا تھا کہ گوشۂ بارگاہ سے میان وہیل نے جب آپ کی جانب ارادہ کرتے تھے
بیچ مین کنیز ملجائی تھی اُسکو ہاتھ مار دیتے تھے جب آپ کو قتل کرنے لگے مجھسے صبر نہ ہوسکا
اُٹھکر مین نے نعرہ کیا کہ اوہ مکار یہ کیا کرتا ہی اُسنے لپٹ کر ایک تیغچہ مارا مین اُس سے
لڑنے لگا آخر وعدہ کا دیکر ہاتھ مار دیا کہ سر اُنکا اُڑ گیا کہتے تھے کہ مجھکو بڑا رشک ہی کہ تو
شاطر خداوند ہوگا بے مارے تجھے نہ چھوڑونگا گل ندام نے کہا ای برق فرنگی تیری
میرے دل مین بڑی جگہ ہی برق نے کہا اگر مجھے خلاف پائیے فوراً قتل کیجیے مین شکریہ
کرتا ہون کہ آپ میری قدردان تو ہین گل ندام نے کہا ای برق فرنگی میرے دل مین
شک تو ہوتا ہی کہ تیری بات کا کوئی تصدیق کرنے والا نہین کہ ایک کنیز تڑپ کر اُٹھی کہ
خون کے قطرے جسم پر پڑے ہوے چہرہ خون سے سُرخ ہیکا پکار کر آواز دی کہ داری
مین دیکھ رہی تھی مین نے نصف ہی جام پیا تھا جب ہم لوگ گرے تو وہیل لیٹتے سے
نکلا مین نے اپنی آنکھون سے دیکھا کہ جسکو تیغچہ مارتا تھا برق فرنگی اُسے بچاتا تھا وہ پھر
دوسرے کو ہاتھ مار دیتا تھا آخر کو آپس مین تلوار چلی برق نے اُسکو مار لیا انصاف
تو کیجیے اگر اِسکو اطاعت نہ کرنا ہوتا تو اپنے مالکون کو کیون پکڑ لاتا اُستاد اِسکے خواجہ
تھے اُنکو بھی گرفتار کر لایا اور آپ کو تو اِسنے بہت بچایا کئی مرتبہ وہیل نے ارادہ کیا
مگر برق نے للکار کر کہا او وہیل یہ معشوقۂ خداوند ہی آسمان سے شعلہ گریگا کہ جل جائیگا
تب وہیل برق سے لڑنے لگا ورنہ وہ بھی چاہتا تھا کہ پہلے آپ کو قتل کرے ون آیندہ
حضور کو اختیار ہی جو لونڈی نے دیکھا وہ بیان کیا حقیقت مین یہ بڑا خیرخواہ ہی کیا کیا
اسنے وہیل کو سمجھایا کہ ای وہیل اگر میرا دشمن ہو تو سر کاٹ لے مگر ملکۂ عالم کو نہ ہاتھ لگا
اُنکے دیدار سے میری آنکھین روشن ہوتی ہین تو اس نقشے کو مٹاتا ہی مجھکو خداوند
جمشید ثانی کا خوف نہین ایسا نہ ہو مجھکو گدھا بنادین یا جہنم مین پھینکوادین اسکا تو

خوف کر جب اسنے یون ڈرایا تب مہیل رکا کہتا جاتا تھا ای برق بے قتل کیے تجھکو ہرگز
نہ چھوڑونگا مین چپکی پڑی سن رہی تھی مگر خوف سے نہ بولتی تھی کہ ایسا نہ ہو مجھپر بھی نیچے کا وار
کر دے گل اندام نے کہا او گلبدن تیرے کہنے سے اب مجھکو تسکین ہوئی حقیقت مین
جگہ رشک کی ہو کہ مین نے برق فرنگی کو موتیون کا مالا دیا انھین باتون پر جلا ہوگا
اور کنیزون کو بیدار کیا جس نے لاشہ مہیل دیکھا لاش پر اسکی تھوکنے لگین اتنی کہتی تھین
واری آج بڑا نگوڑا مرا قتل ہوا ہم سب کو ستایا کرتا تھا بڑا بد نگاہ تھا ایک نے کہا ہوا
مجھکو ممانی کہتا تھا ایک نخل کے نیچے مین کھڑی تھی ادھر سے یہ نگوڑا آیا دست درازی
کرنے لگا مین نے کہا ای تو مجھکو ممانی کہتا ہی اور یہ ارادہ بیجا کرتا ہی تو نگوڑے نے
جواب دیا کہ جیسا موقع ہوتا ہو ویسا کر دیتے ہین تم ممانی کہنے سے خوش ہوتی تھین
اب تو سب کنیزون مہیل کی برائیان کرنے لگین وہ کنیز جسنے پہلے گواہی دی تھی اسنے
برق کے چٹکی لیکر کہا ای برق یہ موتیون کا مالا ضایع نہ کرنا برق نے کچھ جواب نہ دیا
بلکہ آنکھین پھیر کر کہنے لگا کہ آہستہ رہ یہ مالا لندن جائیگا وہانکے بنک مین رکھ دیا جائیگا
کئی سو روپیہ مہینا ملیگا اتنی مدت مین ایک چیز ملی ہو تو آپ اسے بھی تاکتے ہین خیر
اپنا رنگ جماؤ خواجہ یہ کہکر ہٹے برق نے حکم دیا ہان یارو بارگاہ کو صاف کر دو
لاشے وغیرہ پھنکوا دو ایسا نہ ہو کوئی اور برائی در پیش ہو حضور میرا مرتبہ زیادہ
نہ کرین ان لوگون کو رشک پیدا ہوتا ہو آج بڑی ساعت نیک تھی کہ حضور بچگئین
اب تو گل اندام نے بڑی برق فرنگی کی قدر کی کہا دیکھو صاحبو اتنی مدت کا نوکر اسکو
یہ رشک پیدا ہوا اگر قدرت نے تقدیر کے ہاتھ سے برق کے قتل کرایا کنیزون نے
کہا واری قدرت کو ہر وقت خیال رہتا ہوگا کہ منظور نظر بیبی وہان ہو فوراً قتل
کروا ڈالا مگر برق فرنگی پھر بیٹھکر باتین بنانے لگا کہتا ہی او ملکہ عالم اگر مہیل مجھسے
بہ سہولیت کہتا تو موتیون کا مالا اسی کو دیدیتا آپ سے اور لیتا اور اب کیا نہ ہوگا
الغیاث کیجیے کہ مین نے جان بچائی گل اندام نے یہ سنکر کنٹھا یاقوت احمر کا زیب گلو تھا وہ اتار
برق کو دیا کہا او برق فرنگی یہ تین لاکھ روپے کا ہی اگر لندن جائیگا تو وہان چار پانچ

لاکھوں کو بکیگا برق ہنستا ہی اور خوشیان کرتا ہی کہتا ہی دیکھو صاحبو یہ ایسی شاہزادی ہی کہ مجھ
ایسے فقیر کو نہال کر دیا مگر جی ہی مین کہتا ہی کہ استاد اس کنٹو کو چھوڑینگے اتفاقاً معمار جادو سفاک
جمشید کہ برائے سیر نکلا تھا اسنے آسمان سے دیکھا کہ ایک لشکر اترا ہوا ہی بارگاہ زربفتی
استادہ ہی اسمین ملکہ گل اندام ٹہل رہی ہین اور مہتر برق فرنگی پیچھے پیچھے پھر رہا ہی معمار
گل اندام پر مدت سے عاشق ہی برق کو دیکھا گھبرایا جی مین کہتا ہی یہ شاگرد عمرو ہی
اسکو گل اندام کے میل سے کیا کام ہی چلکر ملکہ کو سمجھا دون کہ اسکو صحبت مین نہ جگہ دیجیے
یہ فساد برپا کریگا اسنے ہوشربا کو تہ و بالا کر دیا تھا افراسیاب ایسا ساحر اپنی زندگی سے
تنگ تھا یہی چاہتا تھا کہ اسکو قتل کرون مگر نہ کر سکا آخر خود قتل ہوا فتنۂ نور افشان
مین حیرت جادو نے کیا کیا کوشش کی آخر میان چالاک عاشق تھے طلسم سے
حیرت کو نکال لا یہی عیار میان ہین کہ آخر حیرت بھی مسلمان ہو گئی اور خود اپنی زبان
سے اقرار کیا کہ چالاک سے میرا عقد کر دو انکی کیا حقیقت ہی یہ سوچکر اترا گل اندام
کو سلام کیا پوچھا اے ملکۂ عالم کس کام کو آئی ہو گل اندام نے بیان کیا کہ برائے ملاقات
مسلمانان آئی ہوئی ہون معمار نے پوچھا یہ عیار کون ہی گل اندام نے کہا اے معمار
یہ میرا جان بخش ہی یہ میل میرا پرانا نوکر اسکو ایسا رشک ہوا کہ میرے قتل کرنے کو چلا
تھا مگر اسنے بچایا اگر یہ نہ ہوتا تو میری جان نہ بچتی اور قدرت نے بھی تقدیر کی کہ
مین بچ گئی معمار نے کہا اے ملکۂ عالم اس مین بھی کچھ مکر ہی مین اسکو گرفتار کرکے بخدمت
خداوند لیجاؤنگا آپ کے پاس اسکا رہنا بہتر نہین آپ نہین جانتی ہین یہ عیار بڑے
بڑے فتور کرتے ہین دوست بنکر دشمنی کرتے ہین اب آپ تامل فرمائیے مین اسکو
ضرور لے جاؤنگا مین نے جسوقت سے دیکھا ہی دل کانپ رہا ہی اور یہی خیال آتا ہی
کہ ایسا نہ ہو کہ آپ کے ساتھ کوئی فتور کرے گل اندام نے کہا مین تو اسکو اپنے سے
جدا نہ کرونگی جا کر کرے مین دیکھو عمرو و سعد شہریار و صاحبقران نامدار سب کو
پکڑ کے قید کیا ہی بھلا ان لوگون پر کسی کی مجال تھی کہ ہاتھ ڈال سکے جو معمار کہتا ہی ملکہ
سفارشین برق کی کر رہی ہین آخر معمار نے کہا مین حاضر ہونگا جو یہ مکر کریگا اُسکا

نشان آپ کو دونگا تب اسکو گرفتار کرونگا ملکہ نے کہا مرحبا تم بھی رہو مین تو خود
آمادہ ہون کہ یہان سے کوچ کرون اور رستہ بازمیثاق مین جاؤن تاکہ میثاق گرفتار
ہوجائے کہ وہ سب ساحرون کا سرتاج ہی اور رفیق یہ سون ان سبکو قتل کرونگی کہ یہ لیسے
دشمنان بزرگ دستیاب ہوے ہین کہ جنکے قتل پہ خاتمہ ہی غرض معمار نے اپنی
بارگاہ استادہ کرائی اور بڑا خیال یہ ہی کہ مدت سے اسپر عاشق ہون شاید طلب
نکلے اپنے رفقا سے یہ باتین کررہا ہی بعد جانے معمار کے گل ندام نے کہا اوبرق
تمنے دیکھا کہ معمار کسقدر تاکید کرتا تھا برق نے کہا مین تو راضی ہون اگر کسی بات
مین میری خطا پائیے تو قتل کر ڈالیے مین آپ کے ہاتھ سے قتل ہونگا تو میری نجات
ہوگی میرے واسطے شرف ہوگا بہشت مین چین کرونگا جس قصر مین جی چاہیگا رہونگا
جو کوئی اعتراض کریگا جواب دیلونگا بہشت والے بھی میری قدر کرینگے مجھکو یہ افتخار
حاصل ہوگا کہ معشوق قدرت نے مجھکو بھیجا ہی اگر حکم ہو تو معمار سے جاکر ملاقات کرون
بھیر جو آنکو غصہ ہی اُسکے دل سے گمان نکالون ایسا نہ ہو کسی وقت مجھپر کوئی الزام
رکھدین گل ندام نے کہا او برق فرنگی معمار تو صاحب خداوند ہی اگر خداوند بھی
کہین تو مین تمکو برا نہ جانون تمنے وہ کار نمایان کیا کہ میرے دل مین جگہ ہی برق
گل ندام کو راضی کرکے اُٹھا قریب بارگاہ معمار آیا معمار کو خادمون نے خبر دی
کہ میان برق آتے ہین معمار بارگاہ سے باہر نکل آیا پکار کر کہا میان برق کدھر اُٹھے
برق نے کہا او معمار بڑے صاحب نصیب ہو دیکھئے کیا ہو معمار نے پوچھا کیا ہوا
برق نے کہا تمھارے بڑے مرتبے ہین تمھارے آنے کے بعد ملکہ عالم نے فرمایا
کہ اب مجھکو کیا خوف ہی میرا عاشق صادق آگیا اب میرا کوئی کیا کرسکتا ہی مجھکو الگ
بلاکر کہا کہ او برق فرنگی جو کام کرنا معمار سے پوچھ لینا وہ میرا خیرخواہ ہی معمار نے
کہا او برق سچ کہو برق نے کہا ملکہ عالم کے سر کی قسم کھاتا ہون معمار خوش ہوگیا
برق نے کہا یہ بھی حکم دیا ہی کہ ہماری بارگاہ آج الگ استادہ ہو اور ایک بات
اور کہی ہی کہ اسکو سامنے نہین کہہ سکتا اگر اُٹھ چلیے تو بیان کرون معمار تو مدت سے

گل ندام پہ جان دیتا ہی یہ فقرہ سنکر خوش ہو گیا اپنی بارگاہ سے اٹھا برق اُسکا کہنے چلا
قدم باقدم بیان کرتا ہوا آتا ہو کہ ملکہ آپ ہی کا ذکر کر رہی ہین مجھسے یہ بھی فرمایا تھا کہ دربار
فرزندی مین مین نے کبھی اُنسے کلام نہین کیا مگر اب یہ مقام مقبول ہوا ہو وہ دیکھو گوشہ
لشکر پر بارگاہ استادہ کیا ہی اور اسی مین جلسہ ہوگا مگر جب ملکہ سے وصل ہو تو ہمکو نہ بھولیے گا
معمار مالا مال بہجت ہو جواب دیتا ہو کہ ای مقرب برق فرنگی تمھارا وہ مرتبہ کرونگا کہ بڑے
بڑے شاہ رشک کرین قدرت کے سامنے تمھاری تعریف کرونگا مین نے جو تمھاری
برائیان کین اُسکا برا نہ ماننا مجھکو منظور یہ تھا ۔ مین بھی یہان رہون مدت سے جان
دیتا ہون اور مطلب حاصل نہین ہوتا برق نے کہا ابھی وہ خود آپ کے واسطے
بیقرار ہین فرماتی تھین آج کا دن پہاڑ ہو گیا دیکھیے کب شام ہو کنیزون کو حکم ملا ہی
تنہائی کے خیمے مین گلابیان وغیرہ لے جاؤ مجھسے پوچھا تھا کہ ای برق تمھارا اُنکا نافرور
نشین سنگ زہار سے عاشق کو خوب راضی کرنا مین نے نئی نئی غزلین یاد کی ہین آپکے
سامنے گاؤنگا تانتو مین کیا جانون مگر دل بہلاؤنگا ایک مقام پر گھبرا کر کہا او غضب
ہوا ملکہ خود آتی ہین معمار پلٹا برق نے حلقے کمند کے گلے مین ڈالدیے کھینچتے گرتے
ہی باب مارا معمار چرخ کھا کر گرا برق نے خنجر مار کر شکم چاک قصہ پاک ہوا ہنگامہ ہو گیا
گل ندام بارگاہ مین بیٹھی تھی کہ آواز آئی کشتی مرا نام من معمار خانہ ساز بود گھبرا کے
گل ندام نے کہا ارے یہ کیا ہوا کنیزین واسطے خبر کے چلین دیکھا برق فرنگی لاشہ
معمار کا کھینچتا ہوا لاتا ہو گل ندام نے پوچھا کہ معمار کیون مارا گیا برق نے کہا مجھسے
باتین کر رہے تھے کہ درۂ کوہ سے ایک شیر پیدا ہوا مین تو ہاتھ چھڑا کر بھاگ گیا
اُنسے کہا بھاگیے مگر قضا اُنکی دامنگیر تھی میرا کہنا نہ سُنا ای ملکۂ عالم نہین معلوم کیا معرکہ
تھا کہ معمار نے سحر کیے مگر شیر نر کا جب قریب پہونچا تو اُنھون نے چاہا کہ جدا اُڑ دین
وہ دہاڑ مار کر اُنپر آپڑا ایک چنگل مار کر شکم چاک ہو گیا اور نہین معلوم اُسکے
خون مین کیا بات تھی دستور ہو کہ شیر خون پی لیتا ہو مگر اُنکا خون نہ پیا چیر پھاڑ کر
اپنے اُسی درہ کو پھر چلا گیا گل ندام نے کہا یہ تو ظاہر ہو کہ اُنکی قضا تھی لیکن وہ کیا

سحر تھا انھوں نے کوئی سحر معقول نہ کیا اُسنے قریب آکر خاتمہ کر دیا برق نے کہا جب بیٹھا لیا
مجھکو افسوس آیا کہ ابھی تو یہ باتیں کر رہے تھے ابھی جنگل میں مردہ پڑے ہیں بہ مشکل آنسو
کھینچکر لایا مگر اے ملکۂ عالم بڑی خیر ہوئی اگر یہ دن کو نہ مارے جاتے تو رات کو حضور
کے ساتھ فتور کرتے میں نے جو دل دہی کر کے پوچھا تو یہ فرمایا کہ اس واسطے رہ گیا
ہوں کہ شب کو ملکہ پر دباؤ ڈالونگا گل ندام نے سنکر جواب دیا کہ اے برق فرنگی
یہ شیر نہ تھا قدرت کا سحر تھا نیت میں انکی بدی تھی قدرت نے تقدیر کر کے شیر کو درندہ
کیا جو میرے ساتھ برائی کرنیکا ارادہ کریگا اُسکا یہی حال ہوگا برق توبہ توبہ کرنے
لگا کہا اے ملکۂ عالم اب انکی ارتھی بنوا لیے نار ہی کو جلا دیجیے گل ندام نے حکم دیا
ارتھی بنکر تیار ہوئی لاشۂ معمار ارتھی پر لٹایا ایک تافتہ رنگ زرد اوڑھایا چار بند
باندھکر کنیزوں نے لاشہ اُٹھایا لیکر چلیں برق نے آواز دی اے زردرو کو تو جیسے
جاتی ہو کچھ منھ سے بھی بولو یہ سنکر کنیزوں نے بولات ومنات کی بولی اور پکار کے
کہا یا سامری وجمشید یہ سوختہ جگر تمھارے پاس آتا ہے چند فاصلے پر کنارے ایک صحرا
کے لاشہ لیکر پہونچیں جنگل سے لکڑیاں وغیرہ چنکر مردے کو جلا کر واپس آئیں اب برق
کو اطمینان ہوا کہ یہ بھیا عیاری نہ کرنے پایا ملکہ سے کہا اے ملکۂ عالم اب فرمایے کہ اسکا سوگ
رہیگا یا جشن ہوگا گل ندام نے کہا شمع پہ سیکڑوں پروانے جل جاتے ہیں کون
سوگ رکھتا ہو ویسے ہی اس بھیا کے سیے بھی ہوا کہ اپنی آگ میں آپ جلا کہاں
جاتا تھا کس فکر میں آیا شیر نے چیر پھاڑ کر پھینکدیا یہ معاملہ خداوند سے بیان کرونگی
قدرت بھی فرمائینگے کہ اُس بدنیت کے لیے شیر صحرائی کو حکم دیدیا کہ اسکو سزا
ملے لہذا خاتمہ ہوا برق نے عرض کی آج پہلو سے صحرا بارگاہ واستاد کرائیے اور
جلسہ جائیے میرا گانا سنیے مگر جوڑا بھاری پہنکر چلیے زیور سب پہن لیجیے کہ جب میں
کوئی ایسی تیز گاؤں تو انعام دیجیے ایک خواص سنکر بولی کہ میاں برق فرنگی آج
میں بھی کچھ گاؤنگی میں سوتی تھی قدرت آکر کمال دیگئے اب گانا سنیے یہ کہکر وہ کنیز سامنے
بیٹھی برق فرنگی نے پہچان لیا کہ استاد ہیں دل میں کہا میر بھیا نہیں چھوڑنے بہ مال

ایسے ساتھ نہیں ملتے یہ کہکر گل ندام کا زیور اتارنے لگے ایک طرف برق فرنگی
لوٹتا پھرتا ہو کسیکو قتل کر ڈالا کسی کا زیور اتارا خواجہ قتل کرتے پھرتے ہیں برق نے
عرض کی اُستاد گل ندام کے بارے میں کیا ارشاد ہوتا ہو خواجہ نے کہا بزن برق نے
خنجر مارا گل ندام کا کٹ گیا ہنگامہ ہوا اندھیرا ہو گیا اُس اندھیرے میں برق اور
خواجہ نکلکر بھاگے راہ میں آکر آہ از سی کشتی مرا نام من گل ندام جادو بود خواجہ
نے کہا اے برق تری جادوگرنی کو مارا حقیقت میں بہت خوبصورت تھی برق نے
کہا اُستاد میں نے تو ارادہ کیا تھا کہ اسی عیاری پر جا کر جمشید کو ماروں مگر آپ آگئے
آپ نے جب حکم دیا تب میں نے قتل کر ڈالا ورنہ میں چاہتا تھا کہ اسکو مسلمان
کروں اگر یہ مسلمان ہو جاتی تو بڑے کام نمایاں کرتی خواجہ نے کہا جو ہوا
سو ہوا اگرچہ ہر چند گنہگار ہیں سہ امیہ جادو کو مار کر شرمندہ ہوا تھا آج اسکے قتل سے
افسوس ہوا مگر جمشید ثانی کہ قصر ہفت رنگ میں بیٹھا ہوا ہو شاہزادیاں گرد بیٹھی
ہیں جمشید ثانی تقدیریں بگھار رہا ہو کہتا ہو صاحبو جمشید اول خواب میں آئے تھے
فرمانے لگے کہ تو ہماری تحریر کو منسوخ نہ کر سکا جو ہم لکھ گئے تھے وہی ہو رہا ہے میں نے
جواب دیا کہ ساری کتاب کو آپ کی منسوخ کر دیا اُنھوں نے بگڑکر جواب دیا کہ جو
کچھ کر گئے تھے وہی ہو رہا ہو کیا پھر حکم لگائے تھے شاہزادیوں نے کہا یا خداوند
وہ خداوند مردہ تھے آپ خداوند زندہ ہیں آپ کا حکم بھی زندہ ہے یہ باتیں ہو رہی
تھیں کہ رونے کی صدا کان میں آئی جمشید نے سر اُٹھا کر دیکھا کہ چند کنیزیں اور کچھ
جادوگر لاش گل ندام کی لیکر پہونچے سب انہیں کے جنازے لیے ہوئے روتے
ہوئے سامنے آئے جمشید نے پوچھا ارے یہ کیا ہوا کہا حضور برق فرنگی اگر مطیع
ہوا تھا وہ یہ آفت برپا کر گیا عمرو وسعد و صاحبقران کو گرفتار کرکے لایا تھا اب
جو اُنکو دیکھا تو وہ جادوگر تھے اُنکو رہا کر دیا یا خداوند کیا عرض کریں جمشید لاشہ
گل ندام دیکھکر بہت رویا کہا یا خداوند ایسی آفت برپا ہوئی نہیں معلوم مجھکو
کیوں زندہ چھوڑا ساری بارگاہ لوٹ لی لاشے پڑے ہوئے تڑپ رہے ہیں کہ

جمشید نے کہا کسی جادوگر کو بلاؤ کر جا کر برق کو لاوے پھر کنیزین بموجب حکم کتاب لائین اُس مین
بھی دیکھا یہی مضمون تھا کہ گل اندام برائے قتل مسلمانان جائیگی مگر دام مین برق فرنگی کے
پھنسے گی آخر وہی قتل کریگا جمشید ثانی نے اُس ورق کو پھاڑ کر کہا ایسا جیسا نجومی تھا کہ
اُسی نجوم سے حکم لگاتا تھا مین علم کہانت کو دخل نہین دیتا جملہ امورات تقدیر کرنے پر موقوف
ہین تقدیر کے زور سے خدائی کرتا ہون یہ ذکر تھا کہ ایک ابر تیرہ و تار اُٹھا جمشید نے کہا
نورکن طلسم بہزاد قوی بازو آتا ہے کہ سحر مین بھی طاق ہے فنون سپاہ گری مین بھی مشتاق ہے
کہ ابر پھٹا ایک ساحر تخت پر سوار تاج زبرجدی سر پر رکھے ہوئے بہ شوکت تمام آکے
پہونچا پشت پر کئی ہزار ساحر بہزاد نے آکر سلام کیا بہ ادائے سجدہ جھکا جمشید نے پشت پر
ہاتھ رکھا پوچھا کہ اے بہزاد کیونکر آنیکا اتفاق ہوا بہزاد نے کہا یا خداوند جنگل مین شکار
کھیل رہا تھا ایک شیر صحرائی جنگل سے نکلا مین نے اُسکو تیر مارا نشانہ اُسکا خطا نہ ہوا
شیر نے مثل انسان کے آواز دی کہ اے بہزاد کیون سرکشی کرتا ہے برائے مقابلہ مسلمانان
جا طلسم کا خاتمہ ہو رہا ہے غلام سمجھا کہ آپ کی تقدیر کی تاثیر ہے کہ شیر صحرائی مثل انسان کے
باتین کر رہا ہے جمشید ثانی نے کہا ایسی تقدیرین تو قدرت بہت کرتے ہین اے بہزاد
تیرے نام پہ فتح لکھی ہے میثاق کو وہ گردان کہ میرا وزیر اعظم تھا شریک مسلمانان ہو گیا
وہ راستے بتاتا ہے بہزاد نے کہا مین سب سے سمجھ لونگا کچھ فوج اور دیجیے کہ مین شکار
کھیلنے مین پلٹ پڑا ہون اگرچہ فوج کی کچھ ضرورت نہین مگر حریف کو خوف ہوتا ہے جمشید نے
حکم دیا فوج بے حساب فرزکش ہے جسقدر چاہو ہمراہ لے لو اور مقابلہ حمزہ مین جاؤ لیکن
طلسم کشا تو آج کل فکر مرحلہ ہفتم مین ہین ساری فوج اسی مقام پر ہے حمزہ سب کا افسر ہے
بہزاد نے کہا مین جاتا ہون تین لاکھ فوج ساتھ لی لشکر کو خوب آراستہ کیا سپہ سالار ان
جنگ آزما و ساحران یکتا علم ہائے زنگاری سے پھریرے کھلے ہوئے منزل در منزل
جاتا ہے ایک صحرا مین جا کر اُترا بارگاہ استادہ کرائی ٹہلتا ہوا باہر نکلا سیر صحرا دیکھ رہا ہے
چونکہ رات چاندنی کی ہے طائر اکثر آشیانون مین چہک اُٹھتے ہین گل خودرو کی بہار جس مین
حقیر بہ تقصیر عرض کرتا ہے شعر طرح مشاعرہ مالک مطبع وحشت جنون مین ہے گل خودرو کی کیا بہار

شاید کہ پھول تھیں غریب الوطن سے کہ چین ہیں بہزاد گھبراہوا ہر طرف دیکھ رہا ہی کہ گانے کی
آواز آئی سر اٹھا کر دیکھا سامنے کوہ فیروزہ ہی اُسپر ایک شاہزادی بیٹھی ہی بحر جواہر
مین غوطہ زن عارض رشک نسرین و نسترن از و ہلال عارض ماہ آسمان کمان چند کنیزین
گرد کھڑی ہین جام از غوائی گردش مین صدائے ہوشا ہوش و نوشا نوش بلند ہی ایک
خوش آواز بعد سوز و گداز یہ اشعار عاشقانہ گا رہی ہی

نظم

زو نازکی سے قامت جانان ہمن کی شاخ — مین سوز عشق سے ہون جیسا کہ گلشن کی شاخ
ظالم کو بعد مرگ بھی ہی ظالموں سے ربط — خنجر کا دستہ کیوں نہ بنے گردن کی شاخ
رکھی چھڑی جو ناز سے اُس نے تہ ذقن — سب کو ہوا گمان کہ ہی سیب ذقن کی شاخ
دیکھے جو چنبیلی کی کلیون سی انگلیان — رو نیرے دست رہا کو کہے یاسمن کی شاخ
وصف صباحت رخ جانان اگر لکھون — درکار ہو برائے قلم نسترن کی شاخ
معنی ثمر حروف ورق صنعتین ہین گل — تاریخ ہو کلک فکر نہال سخن کی شاخ

گانا سنکر اور سامان جلسے کا دیکھکر بہزاد بہت خوش ہوا ہرکاروں سے کہا ذرا دریافت
تو کرو کہ یہ کون مقام ہی اور اس شاہزادی کا کیا نام ہی ہرکارے دریافت کر کے آئے
عرض کی اے شہنشاہ ساحران یہ کوہ فیروزہ ہی ملکہ فیروزہ تاجدار جلسہ آراستہ کیے
بیٹھی ہین بلکہ فرماتی تھین کہ یہ لشکر کسکا ہی جو ہمارے صحرا مین آکر اترا ہی غلام نہین عرض
کر سکے کہ بہزاد جادو مددگار خداوند ہمارے تخریب مسلمانان جاتے ہین منزل پر ابکے
اترے ہین نام فیروزہ کا سنکر بہزاد شگفتہ ہو گیا لباس عمدہ پہنکر تاج یاقوت نگار
سر پر رکھا اسباب سحر جھولی مین بھرا ٹہلتا ہوا چلا چند مصاحب ہمراہ تھے گھاٹیان طے کر کے
بالائے قلعہ پہونچا فیروزہ کو کنیزون نے خبر دی کہ بہزاد جادو آتے ہین فیروزہ نے
جو خبر سنی کہ بہزاد آتا ہی براے استقبال اٹھی بہزاد نے فیروزہ کو دیکھا کہ دریاے
جواہر مین غوطہ مارے ہوے لباس معقول زیب جسم چہرہ آفتاب عالمتاب حسن
مین لاجواب شیرین گفتار کبک رفتار ہی ملکہ نے مسکرا کے پوچھا اے شہنشاہ ساحران
کیونکر آنیکا اتفاق ہوا بہزاد حیران جمال و محو دیدار ہو رہا ہی سر جھکا کر کہا آپ کے

جمال کا مشتاق تھا اسطرف سے آیا میر لشکر سے کہدیا تھا کہ طرف سے کوہ نیمروز تک [illegible]
چلو میری خوش نصیبی کہ اسطرف آ نکلا زیارت سے آپکی مشرف ہوا یقین ہے اب اپنے
مشتاق کو سرفراز فرمایئے مین بھی کسی خدمت سے گردن تابی نہ کرونگا چاہتا ہون [illegible] مجھے
چاکران کمترین مین تصور فرمایئے جو حکم ہوگا بجا لاؤنگا کبھی کسی حکم سے منھ نہ پھیرون گا
فیروزہ نے مسکرا کر جواب دیا کہ یہ تو فرمایئے کہ کہاں کا ارادہ ہے بہزاد نے کہا
مقابلہ مسلمانان جاتا ہون اور سعد شہریار کی تلاش مین ہون فیروزہ نے کہا اے بہزاد
طلسم کتنا سامنے آ پڑے ہوے ہین زندان خانہ طلسمی فتح کیا ہے کئی سو تاجدار رہا کیے
سرکوہ سے دیکھو کہ قبہ بارگاہ زرنیق معلوم ہوتا ہے میرا ارادہ تھا کہ جاؤن اور رہائی کے
گرفتاری کی تدبیر کرون مگر سرداران نے منع کیا کہ زمانہ انقلاب مین ہے جانا بہتر نہین
اسوجہ سے جانا میرا معطل رہا مگر جب تم چلے ہو تو مین بھی تمھارے ساتھ چلونگی بہزاد
باغ باغ ہوگیا جی مین کہتا ہے خوش نصیبی میری کہ ملکہ فیروزہ میرے ساتھ چلنے کو کہتی
ہین وہ تین کوس کا جانا کتنی بڑی بات ہو جاتے ہی طبل جنگی بجواؤنگا مہ سے زمین کو
ہلاؤنگا مجھسے کون لڑسکیگا اور فیروزہ پر قبضہ کرونگا وہ خاطر مین کرون کہ خود ہی راضی
ہو جاوے صاحب ملک و مال ساحر زبردست اگر اسکے ساتھ بھونری پڑ گئی تو ہم
سب مجھے دیمین گے مشہور ہو جائیگا کہ فیروزہ انکی زوجہ ہے اسنے نہ بولو ورنہ ابھی
جورو سے کہدینگے تو قیامت برپا ہوگی دل سے باتین کرتا ہوا آکر مسند پر بیٹھا پھر
ساقی بچے نے لاکر جام دیا بے اندیشہ انجام پی گیا جب دو چار جام پیے نشہ نے
بلبلانے لگا یہی سوچ رہا ہے کہ ملکہ سے عرض کرون کہ مین تابعدار ہون آپ جانتی ہین
کہ کوہ تصویر میرے قبضے مین ہے کئی تاجدار مجھکو خراج دیتے ہین مگر جاہ و جلال ملکہ
فیروزہ کا دیکھکر نہ کہ سکا خاموش بیٹھا ہے اور گلچینی گلشن جمال کی کر رہا ہے ٹھنڈی سانسین
لیتا ہے کبھی عرض کرتا ہے اے ملکہ عالم کوہ تصویر دیکھنے کے لایق ہے آجکل تو اس بہار پر ہے
کہ فصل برسات کھیت سرسبز و شاداب زراعتین لاجواب چشمے پانی سے بھرے ہوے
آہوان صحرا جست و خیز کرتے ہوے نکلتے ہین عجب کیفیت ہوتی ہے وہان شکار کھیلیے

آہو متعدد ملین گے اور دیگر شکار بھی بے حساب ہو جبر تاجدار کہ میرے خراج گزار ہین
وہ جا بجا دعوتین کرینگے بڑی کیفیت ہوگی دو چار روز صحرا مین سیر کیجیے پھر کوہ تصویر
پر چلیے کوہ تصویر پر بڑی کرامت ہو ایک دیر بنا ہو سامری کی اسمین تصویر ہو پتھر کی تصویر
مثل انسان کے باتین کرتی ہو وہان چلکر مراد مانگیے یقین ہو کہ فوراً مراد حاصل ہوگی بلکہ
پہلے وہین چلیے پھر مقابلہ مسلمانان مین چلین گے فیروزہ نے کہا آپ نے کوہ تصویر کا
بہت مشتاق کیا مین ضرور چلونگی برا سے فتح جنگ قدرت سے عرض کرو دیکھو کیا حکم
ہوتا ہو مین مدت سے اسی کی مشتاق تھی کہ کوئی مقام مقبول ملے تو مین وہانکی زیارت
کرون اور فتح جنگ کی خواہش کرون اگر قدرت حکم دینگے تو لڑائی فتح ہو جائیگی ورنہ
مشہور رہی کہ جو ساحر مقابلہ سعد مین جاتا ہو وہ ہاتھ سے سعد کے مارا جاتا ہو انکے پاس
لوح طلسمی ہو اور لوح محفوظ اُنپر سحر تاثیر نہین کرتا تو ساحر کیا کرے جب قدرت حکم
دینگے تو کوئی تدبیر ہوگی رات بھر یہی باتین رہین صبح کو بہزاد مسلح ہوا کہا ملکہ چلیے سوار
ہوجیے سب مرادین حاصل ہونگی طلسم کا بچانا ہماری تمھاری ذات پر موقوف رہا
کل اہل طلسم دعائین دینگے کہ ہم سب کو بچا لیا فیروزہ نے کہا ٹھہرو مین اسباب درست
کرلون لباس کو تبدیل کرلون تو پھر چلون دوسری بارگاہ مین جو فیروزہ آئی کنیزون نے
کہا واری ہینے جو خیال کرکے دیکھا تو بہزاد کا کچھ اور گمان ہو دم دیکر کوہ تصویر پر لیے
جاتا ہو وہان جا کر سوال وصل کریگا فیروزہ نے جواب دیا کیا مجال ہو مین بھی اسکے
خیال کو سمجھے ہوے ہون کیا سہل بات ہو کہ مجھسے کوئی سوال کرے اور مین جواب
منت نہ دون یقین ہو کہ سوال کرکے بہت پچتائین گے مین کیا کسی بات مین اسنے
کم ہون اگر ایسا کرینگے تو بہت پچتائین گے ہرچند کنیزون نے سمجھایا مگر فیروزہ نے
نہ مانا وہ ہزار کنیزین ساتھ لین تخت پر سوار ہوئی بہزاد نے طرف کوہ تصویر کے کوچ
کیا ایک قلعے کے روبرو پہنچا قلعہ دار وہانکا سرزنش جادو خبر سنکر نکل آیا بہزاد کو پیام
دیا کہ آج دعوت نوش کر لیجیے تو آگے بڑھیے یہ سنکا بہزاد نے اقرار کیا سرزنش نے
خلاصے کا حکم دیا کہ واسطے کل فوج کے کھانا تیار کرو آپ بارگاہ مین آیا اب سرزنش نے

فیروزہ کو دیکھا خادموں سے دریافت کیا کہ یہ کون صاحب ہیں خادموں نے بیان
کیا کہ یہ بادشاہزادی کوہ فیروزہ کی ہیں سرزنش پہلو میں آکر بیٹھا فیروزہ کو بہت ناگوں
ہوا بہزاد کے کان میں کہا کہ کیوں اے بہزاد اسی واسطے ہمکو لائے تھے کہ تمھارا مسخرا جگرا
آکے ہمارے پہلو میں بیٹھ گیا بہزاد اپنے دل میں سمجھ گیا کہ ملکہ مجھپر عاشق ہیں جب تو
مجھ سے فریادی ہے یہ سوچکر سرزنش سے بگڑکر کہا کہ میرے پاس آکر بیٹھو اے سرزنش تجھسے
بے ادب ہو یہ نہ سمجھے کہ کوئی شاہزادی بیٹھی ہو میں تمھارا ملک تجھسے نکال لونگا سارا
ادب قاعدہ بھول گئے سرزنش نے جواب دیا کہ پہلے تو میں سمجھا تھا کہ ملکہ کو تجھسے توسل
ہے بعد کو معلوم ہوا کہ برائے سیر کوہ تصویر آئی ہیں میں تو جہاں بیٹھا وہاں بیٹھا آپ کیوں
بگڑتے ہیں بہزاد نے کہا اسی میں بہتر ہے کہ ہٹ آؤ ورنہ فساد بڑھیگا سرزنش نہ اٹھا
بہزاد نے ہاتھ پکڑ کر کھینچا سرزنش نے قبضہ پر ہاتھ ڈالا آپس میں تلوار چلنے لگی فیروزہ
نے جو دیکھا کہ دونوں مصروف جنگ ہیں بہزاد چاہتا ہے سرزنش کو ماریوں مگر سرزنش
چوٹ نہیں کھاتا فیروزہ تاجدار نے کارد جھولی سے نکالی سحر کرکے پھینک ماری کہ
سرزنش کے سینے کو توڑ کر پار گذری بہزاد نے ملکہ کے ہاتھ چوم لیے کہا اے ملکہ عالم
کیا کار نمایاں کیا ہاتھ پکڑ کر ملکہ کو بٹھایا ساقی بیچ آکر موجود ہوئے دور جام چلنے لگا
بہزاد نے اشارہ کیا ایک نازنین شوخ وشنگ موسوم بہ جلترنگ سامنے آکے یہ
اشعار عاشقانہ گانے لگی نظم

ہو بجا گر خط غبار روے آتش ناک ہے — آگ میں پڑ جائے جو شے ایکدم میں پاک ہے
ہجر میں کیا باغ جاؤں دل مرا غمناک ہے — گل نظر میں شعلہ ہو گلبن خس و خاشاک ہے
آہ تیرا جسم ہو اور کبیدہ ولاک ہے — خاک میں گل جسم کیا ہے استخوان بھی خاک ہے
کو بدلتا ہے لباس اپنا تو دن میں کتنی بار — گل کے اُڑ گئی جو تیری آخری پوشاک ہے
عشق اسکی جامہ زیبی کا ہے کچھ سودا نہیں — مثل گل یاں جیب بیدست جنون صد چاک ہے
آگے افتادوں کے عالی مرتبت ہوتے ہیں پست — دیکھ ہر پانی کے نیچے گنبد افلاک ہے
عالم بالا سے ہم بدست پلتے ہیں جو رنق — سینے آگے آسمان ایک دار بست تاک ہے

تیرے آگے رنگ گلشن ہوگیا ایسا سفید
موئے مژگان ہوگئے پانی مین رہنے سے سفید
گو بظاہر خاک کے پتلے ہین سب یکسان مگر
ہو یہی حسرت کہ پہونچون اُڑکے کوئے یار مین
ہون سوارِ توسن معنی زمین شعر مین

جیب ہر گل مثل جیب صبح صادق چاک ہی
انتظار رہنے کی کچھ اے دیدۂ نمناک ہی
کوئی ہی اکسیر انکین اور کوئی خاک ہی
بعد مردن خاک مین بھی مجکو راحت خاک ہی
صید مضمون جو ہو تاریخ بستۂ فتراک ہی

جب ہنگامۂ عیش و نشاط گرم ہوا تو بہزاد نے جھک کر کہا اے جان جہان مدائے آرام دل مشتاقان مین تمھارا تابعدار ہون سرزنش سے جو بے ادبی کی آخر مارا گیا مین نہین چاہتا کہ آپ کو آزار پہونچے اب رات زیادہ آئی چلکر آرام فرمایئے مین پانون دباؤنگا یہ نہین چاہتا کہ آپ کے پہلو مین لیٹون مگر آپ خود سرفراز کرینگی فیروزہ نے جھلاکر جواب دیا کہ کیون اے بہزاد تم اسیواسطے یہان ساتھ لائے تھے دیکھو خبردار مین بھاگتی ہون ایسا خیال کبھی نہ کرنا ورنہ مین چلی جاؤنگی یہ کہکر اُٹھنے لگی بہزاد قدمون پر گر پڑا کہا اے ملکۂ عالم آپ چلکر تصویر کی سیر کیجیے مین آپ کو جانے نہ دونگا اگر آپ کو ایسا خیال ہو تو مین آپ کی بارگاہ مین نہ حاضر ہواکرونگا آپ تو کو تصویر پر چلیے فیروزہ نے بہت جھلاکر کہا اے بہزاد خبردار جو خیال دل مین ہو نکال ڈالو یا شاید یہ ارادہ کرو کہ میرے سوتے مین آؤ تو مین سحر مین تجھے پایہ کی کا نہین رکھتی جب کبھی تم دباؤ ڈالوگے تو مین سحر کرونگی تمھین دیوانہ کر دونگی بہزاد نے بہت عذر کیا اور دوسرے دن کوچ کیا دوسری منزل پر آکر اُترا قلعۂ یلغار قریب تھا یلغار جادو خبر بہزاد کی سنکر قلعے سے نکلا سامان دعوت مہیا کیا رات کو اکثر صحبت ہوا سحر مین اپنے یلغار کو بڑا دعوی ہو اور پہلوانی مین بھی فرد ہی یلغار جادو نے جو ملکہ فیروزہ کو دیکھا پسینہ آگیا قلب تھرا گیا لوگون سے پوچھا یہ شاہزادی کون ہی سبنے کہا یہ شاہزادی کوہ فیروزہ کی ہی فیروزہ تاجدار نام ہی یلغار جہاندیدہ کار آزمودہ ہی اسنے دیکھا کہ فیروزہ خاموش بیٹھی ہی بہزاد سے بھی کلام نہین کرتی خاموش ہو رہا سوچا کہ اگر کچھ کہونگا تو بہزاد کے خلاف ہوگا اسوقت تو شکر چلا گیا اپنے مقام پر آکر

سوچا کہ فیروزہ کو اُٹھا لاؤن پھر رات رہے طائر بنکر آیا قبہ بارگاہ کو چاک کر کے
دیکھا کہ فیروزہ پڑی سو رہی ہی گرد پلنگ کے گلدستے رکھے ہین کاغذ کے طائر بنے
ہوئے اُن گلدستون پر بیٹھے ہین منقارین کھول کھولکر رہجاتے ہین یلغار اُترا اور ویسا
سحر کرنے لگا طائرون نے زمزمہ سرائی شروع کی اِسطرح غل مچایا کہ سحر یلغار کا کامل
نہ ہونے پایا تھا کہ فیروزہ کی آنکھ کھل گئی سر اُٹھا کر دیکھا ایک ساحر سیاہ فام بد انجام
کھڑا سحر کر رہا ہی فیروزہ نے کہا ارے تو کون ہی یلغار کو کچھ نہ بن پڑا منھ اپنا چھپا کے
بھاگا فیروزہ سمجھی کہ کوئی فرستادۂ بہزاد تھا لیٹی سو گئی یلغار نے پھر قبہ بارگاہ سے
دیکھا کہ فیروزہ غافل سو رہی ہی اب کے مرتبہ یلغار نے آکر پہلے طائرون پر سحر کیا کہ طائرون
نے منقار کھولنا موقوف کر دی پھر سحر کر کے قریب چھپر کھٹ کے آیا سوتے مین سحر کیا کہ
فیروزہ بیہوش ہو گئی یلغار نے کمر مین پنجہ دیا اور لے چلا اپنے قلعے مین آیا ایک
کمرے مین لا کر زبان مین فیروزہ کی سوزن دی ایک قفس مین بند کر کے اُسی
کمرے مین بند کر دیا چند کنیزین جو رازدان تھین اُنکو اُسی کمرے مین چھوڑا کہا جب
ہوش آئے تو آب و طعام پہونچا نا مین نے زبان مین اِسکی سوزن دیدی ہی کچھ نہین
کر سکتی یہ خیال اپنے دل مین کر کے باہر نکلا اپنی بارگاہ مین آکر بیٹھا وہان بہزاد جو
صبح کو اُٹھا کنیزان فیروزہ روتی ہوئی آئین کہا او شہنشاہ عجب معرکہ گذرا کہ ہماری
بی بی کو کوئی اُٹھا لے گیا چھپر کھٹ خالی پڑا ہی اب حضور چلکر دریافت کرین کہ کون
لے گیا بہزاد یہ خبر وحشت اثر سُنکر گھبرا گیا کہا غضب ہوا مین اس تدبیر مین تھا کہ شاید
ملکہ کو میرے حال پر رحم آئے یلغار کو تو بلاؤ یلغار جادو کانپتا ہوا آیا بہزاد نے
کہا او یلغار تجھے سُنا کہ کیا قیامت برپا ہوئی کوئی ملکہ فیروزہ کو لے گیا مجھکو نہایت
قلق ہی ایسا نہ ہو کہ کوئی آزار پہونچے یلغار جادو نے کہا مین تو حضور کی دعوت کے
سامان مین رہا پھر رات رہے اُٹھکر گیا ہون بہزاد نے کہا تو تلاش کر و مگر یلغار جادو
کا وزیر سعدان جادو جو اُس مکان مین آیا دیکھا چند کنیزین بیٹھی ہین ایک قفس لٹکا
ہوا ہی اُسمین ایک شعلہ جوالہ نہایت حسین و جمیل سر جھکائے بیٹھی ہی مگر آنکھون مین

آنسو بھرے ہوے دل سے اپنے باتین کر رہی ہو کہ ای فیروزہ حقیقت مین کیا وقت
خلاف تھا کہ جس وقت سے کوچ کیا منزل اول مین وہ سانحہ گذرا اب یہ نوبت ہوئی
کہ بلغار جادو گرفتار کر لایا دیکھیے کیونکر رہائی ہو سوہان نے جو جمال بے مثال دیکھا بے چین
ہو گیا قلب تھرا گیا ٹہلتا ہوا قریب قفس کے آیا کنیزون نے منع بھی کیا کہ قریب قفس کے
نہ جائیے ایسا نہ ہو کہ مالک کے خلاف ہو سب سے چھپا کر یہان قید کر گئے ہین اور منع
کر گئے ہین کہ کسیکو آنے نہ دینا آپ چلے آئے انکے نفس ناطقہ ہین مگر اسنے بات نہ سنی
سوہان نے کنیزون کو جھڑک دیا قریب قفس کے آکر پوچھا کہ ای ملکۂ عالم آپ کا نام نامی
اسم گرامی کیا ہے اور یہ کیا معرکہ ہوا کہ آپ گرفتار ہوئین فیروزہ نے اشارہ کیا کہ میری
زبان مین سوزن ہے مین کلام نہین کر سکتی سوہان نے کہا اگر آپ مجھکو قبول کرین تو
مین آپ کو نکال لے چلون اگر بلغار پوچھین گے تو مین جواب دے لونگا ملکہ نے
کچھ جواب نہ دیا سوہان نے قفس اُتار لیا جوش محبت مین قفس لیکر چلا کنیزون نے
پکار کر کہا کہ ای سوہان یہ تم اچھا نہین کرتے ہو سوہان نے کچھ جواب نہ دیا اور
پر پروانہ پیدا کر کے اُڑا مگر حیران ہے کہ ای سوہان قفس کہان لیجاؤن اس سوچ مین
قریب ایک درہ کوہ کے پہونچا اُس درے مین قفس رکھکر پتھرون سے چھپا دیا اور
وہان سے نکلا مگر خاموش کہ کیا کرون یہ تو اس سوچ مین جاتا ہے مگر اُس درہ کوہ کی
مالک سکان جادو صبح کو جو برآمد ہو سیر کرتی ٹہلتی ہوئی اندر درے کے آئی اکر دیکھا
کہ ایک مقام پر پتھرون کا انبار لگا ہوا ہے ایک پتھر کو جو ہٹایا دیکھا ایک قفس آہنی مین
ایک نازنین بند ہے قفس اُٹھا لیا اپنے پہاڑ پر لائی پوچھا ای ملکۂ عالم آپ کون ہین آپکو
کسنے قید کیا ملکہ نے رو کر اشارے سے کہا مجھ بدنصیب کا حال نہ پوچھو کاش کہ میری
صورت اچھی نہ ہوتی جو دیکھتا وہ نفرت کرتا مین اس بلا مین تو نہ پھنستی اُسنے پوچھا
آپ کا نام نامی کیا ہے ملکہ نے گھبرا کر کہا مین بدنصیب مشتاق کوہ تصویر قلعۂ فیروزہ نگار
کی حاکم ہون اور نام میرا فیروزہ تاجدار ہے یہ نام سنکر وہ ساحرہ قدمون پر گر پڑی
اور کہنے لگی کہ حضور ہمارے بزرگون کو آپ کے بزرگون سے یہ نعمت ملی ہے ہمارا

خراج آپ ہی کے قلعے مین جاتا تھا مگر جب سے جمشید ثانی نے اپنی خدائی جاری کی اُسدن سے
اب قصر ہفت رنگ مین جاتا ہو آپ کا کیا ارادہ ہو ملکہ نے کہا میرا ارادہ یہ ہو کہ کوہ تصویر
دیکھون اور وجود پر اُسپر بنا ہو اُسمین تصویر سامری ہو اُس سے مراد مانگون شاید قبول ہو یا نہ
قبول ہو مگر اب تو اِس ہیر پھیر مین پڑ گئی ہون دیکھیے اِس بلا سے کیونکر رہائی ہو سکان نے
جلدی قفس کھولا ملکہ کی زبان سے سوزن نکالی جیسے ہی سوزن نکلی ملکہ نے قید توڑ ڈالی
نگرسکان نے فوراً اسباب عیش و نشاط مہیا کیا جام ارغوانی گردش مین آیا اور بعد اسکے
ہوشا ہوش و نوشا نوش بلند ہوئی نگرسکان ایک ایک سے کہتی ہو کہ صاحبو انکی جو خاطر
کرو وہ بجا ہے ہو اِنکے بزرگون کی وجہ سے مجھے سلطنت ملی مین انکی کیونکر نہ خاطر کرون
مگر وہان یلغار جادو بہزاد سے وعدہ کرکے اُٹھا کہ مین ڈھونڈنے جاتا ہون قلعے مین پہنچ
کر سے مین پہونچا کنیزون سے پوچھا کنیزون نے کہا آپ کے وزیر اعظم آئے تھے وہی
قفس لے گئے یلغار جادو یہ سُنکر جھلایا ہوا باہر نکلا کہ دیکھا سرہان جادو وزیر میرا ادھر
سے پلٹا ہوا آتا ہو مگر سوچ مین ہو کہ مین کیا جواب دونگا مین نے یہ بُرا کیا کہ کنیزون کے
سامنے لایا اگر پہلے سے جانتا تو کنیزون کو بیہوش کر دیتا کہ یلغار جادو نے پکار کر آواز دی
اے وزیر اعظم تمنے قفس کہان جا کر رکھا وزیر گھبرا گیا کہا اے شہنشاہ مین سوچا کہ ذکر اِنکے
غائب ہونیکا لشکر بہزاد مین ہو رہا ہو جادوگر تلاش کرتے پھرتے ہین ایسا نہ ہو کہ
کہ بہزاد قلعے مین چلا آئے اور ملکہ کو دیکھ لے تو مین نے قفس لیجا کر درہ کوہ مین چھپا دیا
اب جسطرح فرمایئے لے آؤن یلغار اور وزیر ملکر چلے مگر وزیر دل سے باتین کرتا ہو
کہ اب تو انکو قفس لیجانے دو جب یہ ہنگامہ رفع ہوگا تب لیجاؤنگا دونون وزیر و شاہ
درہ کوہ مین آئے قفس وہان نہ پایا تب یلغار جادو نے جھلا کر کہا اے وزیر اعظم مجھکو دھوکا
دیتے ہو صاف صاف بتاؤ کہ قفس ملکہ کا کہان رکھا اب وزیر ہاتھ باندھتا ہو اور کہتا ہے
اے شہنشاہ مین تو اِسی درہ کوہ مین رکھ گیا تھا نہین معلوم کون لے گیا بیرون درہ کوہ
دونون کھڑے باتین کر رہے ہین کہ گانے کی آواز کان مین آئی کہ کوئی اشعار عاشقانہ
گا رہا ہو یلغار جادو نے کہا اے وزیر اعظم تمہارے قول سے سچائی پیدا ہوتی ہو لیکن

صاف صاف کہو اب پردہ نہیں چلیگا مجھکو بہزاد کا بڑا خوف ہو کہ ایسا نہ ہو اسکو ثابت
ہو جائے تو بہ بڑی پیش آئیگا مگر چلکر دیکھیں تو یہ کون گا رہا ہو وزیر دشاہ دونوں بالا
کوہ آئے دیکھا جلسہ جما ہوا ہو سکان جادو مصروف خدمتگزاری ہو اور ملکہ فیروزہ
مسند پر بیٹھی ہیں ایسا انکو خوف غالب ہوا کہ کچھ کلام نہ کر سکے کوہ سے آتے فیروزہ
نے کہا اے سکان تمنے دیکھا کہ دونوں آکر ہمکو تمکو دیکھ گئے پھر فیروزہ نے کہا اے سکان
کچھ خوف نہ کر وہ بہزاد سے اطلاع کرنے گئے ہیں بہزاد اگر لشکر کشی کریگا تو میری دو
ہزار کنیزیں لشکر میں موجود ہیں میں کل لشکر کو جواب دونگی اور اب انکے ساتھ نہ
رہونگی دو منزلیں ہیں لیکن دونوں پر فتور پڑے جو ہو وہ مجھپر تو شاق پڑتا ہو اور مجھے اِن سب
ساحروں سے نفرت ہو ہمیشہ سے یہی ارادہ ہو کہ اِن ساحروں سے ہم صحبت نہ ہوں
سکان نے کہا واری آپ ساحروں میں پیدا ہوئیں انھیں سے معاملہ پڑیگا فیروزہ
نے جواب دیا کہ جبتک ہم منظور نہ کرینگے کسی کی مجال نہیں ہو کہ ہمپر دست انداز ہو کوہ
تصویر کا اشتیاق ہو اس آرزو پر کروہاں دعا مانگیں کہ یا خداوند میرا اِن ساحروں کا
ساتھ نہ ہو شاید دعا قبول کرلیں مگر وزیر دشاہ فیروزہ کو بالاے کوہ دیکھکر لشکر میں
بہزاد کے آئے بہزاد برہم بیٹھا ہوا ساحروں پر غصہ کر رہا ہو کہ صاحبو کیسے غضب کی بات
ہو کہ ہمارے لشکر سے آکر کوئی فیروزہ کو لے گیا اور خبر مفصل نہیں ملتی کہ یلغار جادو ملک
سو ہاں حاضر ہوے کہا اے شہنشاہ ساحران یہ خطا مجھسے ہوئی کہ میں ملکہ کو لے گیا مگر
وزیر صاحب قفس کو لے گئے جاکر درہ کوہ میں رکھا وہاں سے بی سکان قفس کو
اٹھا کر لے گئیں اور اپنی صحبت میں جگہ دی میں جو گیا مجھسے بات بھی نہ کی بہزاد نے کہا
میں ابھی جاکر لاتا ہوں میں تو یہی چاہتا تھا کہ بسہولت یہ معاملہ آسان ہو اب زبردستی
گرفتار کرونگا یہ کہکر اٹھا وزیر دشاہ پر غصہ کرتا ہوا کہ اے یلغار جادو تمنے وہ حرکت کی کہ لائق
معافی نہیں ہو مگر تمنے صاف صاف کہدیا اب سکان و فیروزہ سے لڑائی پڑیگی اب ملکہ
فیروزہ مجھسے برہم ہوگی مگر جو کچھ ہو سکان کو ضرور سزا دونگا اور بی فیروزہ کو لا ڈنگا
اگر بہ خوشی میرا وصل قبول کیا تو خیر اور نہ ایسا سحر کروں کہ قلب انکا الٹ جائے مثل میرے

وہ مجھپر عاشق ہوں یہ کہتا ہوا باہر نکلا حکم دیا کہ لشکر میں تُرہا ہو لشکر تیار ہونے لگا دو ہزار
کنیزیں ملکہ فیروزہ کی جو ایک طرف اُتری تھیں انھوں نے سُنا کہ ہماری بی بی سے لڑنے
جاتے ہیں بی بی ہماری بالا سے کو وہیں سب اکٹھا ہو کر نکلیں فیروزہ صحبت میں بیٹھی ہی
مگر سکان بہت گھبرا رہی ہو کہتی ہی کیوں ملکہ فیروزہ اب کیا ہوگا فیروزہ جواب دیتی ہی
جو کچھ ہوگا وہ دیکھا جائیگا کنیزوں نے آکر پہونچیں عرض کی واری بہزاد مع لشکر آتے ہیں
یہ سنکر فیروزہ اُٹھی کہا آج بہزاد تصویرکشی بھول جائیں گے اُنکو جو گمان ہی کہ میں گرفتار
کرونگا میری زبان سے نہیں نکلتا مگر خدا ے نادیدہ میری مدد کریگا میرے دل میں تو
یہی اعتقاد ہی یہ سب خدائیاں باطل ہیں مگر مذہب مسلمانان صحیح ہی اُسی پر رجوع کرتی
ہوں اگر خدائی اُسکی برحق ہی تو میری آبرو ہاتھ سے بہزاد کے بچیگی ورنہ اگر میری ذلت
ہوئی تو جان جاؤنگی کہ یہ مذہب بھی درست نہیں ہی یہ کہکر اُٹھی سامنے کوہ کے آ کے
ٹھہری کہ نوبت نقارے کی آواز کان میں آئی فیروزہ طاؤس پر سوار دو ہزار کنیزیں
ہمراہ آمادۂ حرب و پیکار کھڑی ہی مگر مالک کوہ سکان جادو بھی ہمراہ ہو کہتی ہی واری
میں جانتی ہوں کہ قدرت آپ کی بڑی خاطر کرتے تھے میں آپ کے ہمراہ ہوں کہ بہزاد نے
جو دور سے فیروزہ کو دیکھا پکار کر آواز دی کیوں بی سکان تمنے کچھ میرا خیال نکیا
اگر قفس پایا تھا تو میرے پاس کیوں نہ لائیں میں یلغار جادو کو سزا دیتا اب یلغار
نے مجھسے مفصل کہدیا میں نے اُسکی خطا معاف کی فیروزہ کو لیکر چلی آؤ اور اے ملکۂ عالم
مجھسے خوف نہ کرو میں بدون رضامندی تمھاری دست اندازی نکرونگا یہ تو میں نے
عہد کر لیا تھا مگر نہیں معلوم تمکو مجھسے کیا خوف ہی فیروزہ نے جواب دیا کہ اے بہزاد
اب تو لشکرکشی کی ہی جو دل میں ہو وہ کرو میں بھی حاضر ہوں آج یہ بھی کھلجائے کہ تمھارا
کیا ہی جو تمھارے دل میں گھمنڈ ہی وہ تو ذرا نکلجائے بہزاد نے کہا اے ملکۂ عالم میں تو
امیدوار ہوں کہ یہ خطاوار موجود ہی جو مناسب جانیے وہ سزا دیجیے میں اسیطرح
تابعدار ہوں چلی آئیے جو گذرا وہ گذرا بس اتنا امیدوار ہوں کہ تا بکوہ تصویر چلیے
شاہان اطراف کا مجمع ہو رہا ہی ہزاروں دوکاندار آتے جاتے ہیں آپ بھی چلکر میلے میں شریک

ہو جیسے بعد اسکے آپ کو اختیار ہو ورنہ بہت بُری طرح پیش آؤنگا وہ سحر کرون کہ مثل مرغ
آپ کو بھی معلوم ہو کہ عشق کیا چیز ہو راتین مجھے تڑپ تڑپ کے کٹتی ہین آپ دوا دُترک
ہو گیا اگر اسکے خلاف کیا تو فوج موجود ہو فیروزہ نے کہا او بیحیا نر دستی کا عشق بگڑتا
ہو جو حوصلہ ہو وہ نکال لے تا کہ کوئی حوصلہ باقی نہ رہے یہ سنتے ہی بہزاد نے فوج کو اشارہ
کیا دریا سے فوج مین تلاطم ہوا بہزاد نے آواز دی ہان صاحبو ملکہ کو گرفتار کر لو چہار جانب
سے فوج بلوہ کر کے چلی فیروزہ نے موتیون کا مالا گلے سے اُتارا اور بیقرار ہو کے
پکار ا ستی کہ او کریم کارساز و او بندہ نواز ان دشمنون کے ہاتھ سے بچانے مین تجھی سے
التجا رکھتی ہون یہ کہکر موتیون کا مالا مارا موتی جو ٹوٹے جسے پڑا وہ جلکر رہگیا تھوڑے
عرصے مین کئی ہزار ساحر برباد ہوئے یعنی جلکر خاک ہو گئے فیروزہ نے بھی کنیزون کو
اشارہ کیا کہ ہان صاحبو یہی وقت ہو کہ اپنے اپنے سحر کا امتحان کرو دو ہزار کنیزین
اسباب سحر تیار کر کے فوج پر جا پڑین جسنے سحر کیا ایک جادوگر کو دیوانہ کر دیا اُس
دیوانے نے دو چار ساحر مارے گر غول مین فیروزہ گھری ہوئی ہو بہزاد دیکھ رہا ہو
جی مین کہتا ہو کیا بلا کی ساحرہ ہو کہ اتنی بڑی فوج سے جنگ کر رہی ہو اور کوئی ہاتھ
نہین ڈال سکتا خود گھوڑا بڑھایا ہشو ہشو کرتا ہوا سامنے فیروزہ کے پہونچا فیروزہ
نے کان سے بجلی اُتاری اور کھینچ ماری برقین گرنے لگین بہزاد نے ہر چند روکا مگر وہ
برقین نہ رکین کئی سو ساحرون کو مار کر دو ٹکڑے کر دیا ایک برق تڑپ کر سر پر بہزاد کے
گری کہ سر اسکا زخمی ہوا سر زخمی ہوتے ہی بہزاد کو غصہ آیا اب تک تو یہی چاہتا تھا کہ انکو
رضا مند کر کے لیجاؤن شاید راضی ہو جائین اب منظور ہوا کہ گرفتار کرون دبا ڈالون
تلوار کھینچکر بڑھا چاہا وار کرون فیروزہ نے ایک مو سے سر توڑ کر سحر کیا کہ زنجیر آہنی بنکر
تیار ہوئی وہ زنجیر اسنے تلوار پر بہزاد کی ماری کہ تلوار بہزاد کی ٹوٹی اب تو بہت گھبرایا
حیران تھا کہ کیا سحر کرون کہ اس ظالم سے نجات پاؤن فیروزہ نے خنجر کمر سے کھینچا بہزاد
سمجھتا جاتا ہو فیروزہ نے سامنے مین تلوار کے لیا چاہتی ہو یہ رُکے تو تلوار ماردون کہ
بہزاد کو یاد آیا کہ ڈبیہ خاک قبر جمشید کی جھولی مین موجود ہو یہی حکم سامری تھا جب

جان جانے کا وقت آئے تو اسکو صرف کرنا اس سے بڑھکر کونسا وقت ہوگا اجل سر پر کھڑی ہے
اب جان بچنا دشوار ہے دیکھوں کیا ہوتا ہے یہ سوچکر اپنے تئیں جھیل سے نکالی اور خاک قبر
جمشید کو اڑا دیا ناظرین پر ظاہر ہوگا کہ اس سحر کا کوئی توڑ نہیں ہے جیسے ہی خاک آئی
فیروزہ زہرا کو گری اور بیہوش ہوئی بہزاد نے چند کنیزوں کو للکارا کہ ارے تم کیوں بے
ترتی ہو بلوہ ناحق سے بچوگی میرے قریب آؤ ملکہ کو اٹھا کے لے چلو میں اب بھی بآسانی پیش
آتا ہوں مگر اب بدون حصول وصل باز نہ آؤنگا دیکھوں تو یہ کیا کرتی ہیں کنیزوں نے
آکر ملکہ کو اٹھایا کل کنیزیں حاضر ہوئیں سب کو بہزاد نے ساتھ لیا اور سکان سے اشارہ
کیا کہ تمھاری بھی خطا معاف کرتا ہوں بالائے کوہ جاکر بیٹھو سکان ناچار پلٹ گئی مگر
کنیزیں مقرر کیں کہ دریافت کرو بہزاد کیا کرتا ہے مگر بہزاد نے فیروزہ کو قفس آہنی میں
بند کیا مسلسل بھی کر دیا اپنی بارگاہ میں آیا چند ساعت کے بعد ملکہ ہوشیار ہوئیں اور
اپنے کو دیکھا کہ قفس میں بند ہوں بہزاد سامنے بیٹھا ہے اور یہ کہہ رہا ہے کہ اے ملکۂ عالم بہر
سامری و جمشید میری مصیبت پہ رحم کرو اگر مجھے قبول کروگی تو عمر بھر خدمتگزاری کرونگا
تم بیٹھکر سلطنت کرو سب تمھیں کو اختیار ہوگا نام سامری و جمشید سنکر ملکہ نے کہا انپر
تو میں لعنت کر چکی ہوں انکا واسطہ کیوں دیتے ہو یہ مکار تھے دعویٰ خدائی کرکے
مر گئے اب یہ جمشید ثانی ظلم و بدعت کا بانی خداوند بنکر بیٹھا ہے اپنے بزرگوں کی کتاب کو کتنا
ہی منسوخ کر چکا اور یہی گمان کرتا ہے کہ طلسم فتح نہ ہوگا اے بہزاد جسدن سے یہ مسلمان آئے
ہیں میں نے کاہنوں و نجومیوں سے دریافت کیا ہر ایک نے یہی جواب دیا کہ عمر طلسم تمام
ہوئی اور جمشید یہی کہے جاتا ہے کہ طلسم فتح نہ ہوگا اے بہزاد جو تجھسے ہو سکے تقصیر نہ کر
میں تمکو قبول نہ کرونگی بہزاد یہ سنکر بہت جھلایا طرف سرداروں کے متوجہ ہوا انسے
صلاح کی لے انکا سب نے کہا حضور میدان خونی کی تیاری کیجیے اور قفس جلاد کو دیکر
حکم قتل دیجیے جان کا بڑا خوف ہوتا ہے ملکہ ضرور قبول کرینگی یہ سنکر بہزاد نے حکم دیا کہ
میدان خونی کی تیاری کرو اسیوقت وارین استادہ ہوئیں جلاد شلنگیں لگانے لگے
آوازیں دیتے تھے کہ ایک ہاتھ میں سر کو قلم کرتے ہیں مگر حکم اول ہو بہزاد جھکر دیجیے گا

پھر اوسنے اشارہ کیا کہ جلد اسکو قتل کر وا دیجیے اسنے صدمے دینے کہ اب قلب مین طاقت
نہین ہی کہ یہ مصیبت اُٹھاؤن جلادنے ملکہ کو قفس سے نکالا گردن پر کوسے کا خط دیا تیغ
لیکر جلاد سر پر آیا اُسوقت فیروزہ نے دلکی طرف پروردگار کے متوجہ کیا اور پکار
اُٹھی کہ ای کارساز زمین و زمان وای معین و مددگار بیکسان کنیز کو اس آفت سے بچا لے
اِس ظالم کی بدعت سے لیکن بجز تقاضا کارساز صاحبقران زمان کے لشکر مین ہین اور
بادشاہ جمجاہ قید خانے کو فتح کرکے اسی مقام پر ٹھہرے ہین آہستہ ہین جا رہی تاجدار ساتھ
ہین بارگاہ زر بفتی استادہ ہو کہ اِنکا ذکر کیا جائیگا مگر صاحبقران نے فرمایا ای میثاق دو
ہفتے سے زیادہ گزرے کچھ خبر نہین معلوم کہ ہمارے فرزند بادشاہ پر کیا گزری حقیقت
مین کبھی ایسے صدمے شاہ نے نہ اُٹھائے تھے اگر مناسب جانو تو شہریار کو تلاش کرو
میثاق نے کہا حضور تو کوچ کرین اور طرف کوہ تصویر کے چلین کہ کوہ تصویر پہ
کل تاجدار وہان آئین گے اپنی اپنی نذر و نیاز مانین گے حضور تو ادھر چلین غلام
آپ کا سعد شہریار کو دریافت کرتا ہوا قریب کوہ تصویر حضور کو ملیگا بہار اعجاز بیان
نے کہا ای میثاق مین بھی چلونگی سردار حسینان بھی اپنے مقام سے اُٹھین میثاق نے
ایک تخت سحر تیار کیا دونون شاہزادیان میثاق کے ہمراہ ہو مین تخت اُڑتا ہوا
چلا جسطرف سے تخت میثاق گزرتا ہو غول کے غول اور رنگ رنگ کے غٹ میلہ والونکے
دکھائی دیتے ہین حلوائی و نانبائی و کھلونے والے و ہنڈولا جھلانے والے و تنبولی و
ساقی مع ساقنون کے اسباب سب کے لیے ہوے ساتھ ہین ہر مقام پر یہی ذکر
ہو کہ صاحبو چلکر خداوند سے ملاقات کرین ایسی کرامت کہان ہوگی کہ پتھر کی تصویر مثل
اِنسان کے باتین کرتی ہو جب بات پوچھو وہ بتا دیتی ہو اسکے سال جو انقلاب ہوا ہی
اسکے بارے مین بھی دریافت کرینگے کہ قدرت کیا فرماتے ہین طلسم فتح ہوگا مسلمانونسے
آپ راضی ہین ساحرون سے بیزار ہوسے کہ کل اقلیمین تباہ ہو رہی ہین مسلمان بڑھتے
چلے آتے ہین بہار اعجاز بیان نے کہا ای میثاق کیا اِن لوگونکے یہ اعتقاد ہین کہ
تصویر پتھر کی حقیقت مین باتین کرتی ہو میثاق نے کہا مین کئی مرتبہ کوہ تصویر پہ گیا کیا

بڑی بات ہو ساحر کو اختیار ہو کہ سحر کرکے اپنے کو غائب کردے پشت پر تصویر کی بیٹھ رہے
جو کوئی سوال کرے تو یہی ساحر جواب دیدے گا ای ملکۂ عالم اب سب کا حال سنئے کہ
تخت اڑاتے ہوئے میثاق آتا ہو تمام صحرا اسیروالوں سے بھرا ہوا اور بعد جانے میثاق کے
صاحبقران نے بھی کوچ کیا ادھر بادشاہ جہجاہ سعد شہریار نے لوح کو ملاحظہ کیا لوح میں
پایا کہ طرف کوہ تصویر کے چلیے سعد شہریار بھی سوار ہوئے طرف رہی جار ستوں تاجدار
ساتھ ہیں منزلیں طے کرتے ہوئے جاتے ہیں مگر یہاں وہ وقت ہو کہ بہزاد ملکہ فیروزہ کو
ڈراتا ہو مگر فیروزہ وہی کہے جاتی ہو کہ میں سامری و جمشید پر لعنت کرتی ہوں ای بہزاد
اگر تو میرا بند بند جدا کریگا تو بھی میں تجھکو قبول نہ کرونگی جو تجھسے ہوسکے تصور نہ کر لیکن
بہزاد جلاد کو اشارہ کرتا ہو کہ قتل نہ کرنا خنجر چمکا کر ڈرا کنیزیں فیروزہ کی حیران کھڑی دیکھ
رہی ہیں آپس میں کہتی ہیں کہ صاحبو ہماری مالک پر یہ جفا ہو اور ہم دیکھ رہے ہیں ہمنے
اِنکا نمک کھایا ہو کیا تدبیر کریں مگر فیروزہ مجبور ہو کر آنکھوں سے آنسو جاری رجوع
قلب سے دعائیں مانگنے لگی کہ ای رحیم رحم اپنا شریک کر تیری ذات کو بقا ہو اور سب کو
فنا ہو میں نے بے کسی کے بھاسے تیرا اعتقاد کیا ہو بیقرار ہو کر جو فیروزہ نے دعا کی
میثاق کوہ گردان تخت کو اڑاتا ہوا اس صحرا میں پہونچا آسمان سے دیکھا کہ ایک
مہجبین نہایت حسین وجمیل آنکھوں سے آنسو جاری ثابت ہوتا ہو کہ صدف کا منہ
کھلا ہوا ہو گوہر آبدار اشک نکل رہے ہیں میثاق فیروزہ کو دیکھکر طرف بہار کے
پلٹا کہا ای ملکۂ عالم دیکھیے اِس مہجبین نے کیا خطا کی ہو کہ جلاد تلوار کھینچے ہوئے سر پر
کھڑا ہو وہ ساحر مغرور سیاہ نام بد انجام حکم قتل دے رہا ہو میرے دل کو تو یہی یقین ہو
کہ شاید یہ شاہزادی طرف بادشاہ کے متوجہ ہوئی ہو اسی جرم پر یہ ساحر قتل کرتا ہو یہ سنکر
سرو رحسینان نے جواب دیا کہ ای میثاق اِسکو بچاؤ میں سحر شروع کروں بی بہار کا
بار چلے اور یقین ہو کہ یہ شاہزادی بھی ساحرہ ہو رہا ہوتے ہی آفت برپا کریگی میثاق
نے اشارہ کیا بسم اللہ سرو رحسینان تڑپ کر گری ملکہ فیروزہ کو اٹھا لیا بہزاد نے
جو دیکھا کہ ایک شاہزادی آسمان سے اتری اور فیروزہ کو لیے جاتی ہو پہچانا کہ یہ تو

سردار حسینان بہ توروت سے شریک بادشاہ اسلام ہوگئی نثر کیا شاہزادی ہو حسن میں بے نظیر ہو بقول شاعر

نظم

بخت میں اللہ کی قدرت کا تماشا دیکھا ۔ وہ تجلی تھی کہ موسیٰ کے گئے ہیں جاتے ہوش
غرق دریاے جواہر میں قدم سے تا فرق ۔ زیور نور و صفا زیب بدن گوہر پوش
کان کی بجلیون میں تابش برق سر طور ۔ اختر بخت سلیمان تھا کہ نجم زر گوش
روے تابان تھا کہ میری شب امید کی صبح ۔ میرے طالع کی رسائی تھی کہ گیسو سر دوش
وہ جبین جسکی محبت کا دل بدر میں داغ ۔ خم ابرو وہ کہ جسکا مہ نو حلقہ بگوش
حلقۂ چشم سیہ یا در میخانۂ ناز ۔ مردمک آنکھ میں یا مغبچۂ بادہ فروش
متحرک لب نازک تھے مثال گل برگ ۔ متبسم صفت غنچہ دہان خاموش
شیشۂ میکدۂ حسن گلوے زیبا ۔ جس میں لبریز نزاکت کی شراب سرجوش
حور آئین و قمر طلعت و آئینہ مثال ۔ نسترن پیکر و شمشاد قد و گلگون پوش
کبھی غمزہ کبھی عشوہ کبھی شوخی کبھی شرم ۔ بیحجابانہ کبھی جلوہ نما گہ خاموش
جنبش لب کا ارادہ تھا کہ کچھ بات کرے ۔ نازکی کا یہ اشارہ تھا کہ بس لب خاموش

بہزاد یہ جمال بے مثال دیکھکر حسن فیروزہ کو بھول گیا پکار اٹھا کہ اے شہنشاہ خوبی و اے سرو باغ محبوبی یہ کیا گستاخی ہے کہ آپ میرے سامنے بغاوت کرتی ہیں میں حیران ہون کہ آپ کو اسنے کیا توسل ہے سردار حسینان نے کچھ جواب نہ دیا اور بلند ہو کر فیروزہ کی زبان سے سوزن نکالی فیروزہ جو رہا ہوئی قید کو توڑ کر پھینکا کہا کہ اے شہنشاہ حسینان آپ کیونکر تشریف لائین یہ ملعون کوچ کیے ہوے آتا تھا جب یہ ابر کوہ فیروزہ پہونچا تو میں نے سامان دعوت کیا یہ بیحیا مجھکو دیکھکر عاشق ہوا پہلے سوال کیا میں نے جواب صاف دیا یہ بیحیا چاہتا تھا کہ جبر کرکے وصل حاصل کرے میں نے سامری و جمشید پر لعنت کی اور مذہب خداے نادیدہ کا اعتقاد کیا اس کریم و رحیم نے آپ کو بھیجا اب میں آپ ہی کے ساتھ رہونگی میثاق کوہ گردان یہ باتیں سنکر فیروزہ کی سمت مائل تو ہو ہی چکا تھا گرز جھولی سے نکالا لشکر بہزاد پر پھینک مارا

گیسوئین فیروزہ کی بھی اُٹھے لگین سکان نے کوہ سے یہ سیر کر دیکھا یہ بھی اگر شریک فیروزہ ہوئی دس بارہ ہزار جادوگر لیکر آئی اور پکار کر کہا او میثاق مین بھی مطیع اسلام ہوئی ان ساحرون سے بیزار ہوگئی اب تو سب ساحر آپس مین لڑنے جنگ ہونے لگی بہار نے جب دیکھا کہ مغلوبہ ہو رہی ہو بار پھولون کا گلے سے اُتار اسم پڑھکر پھینک مارا کہ ایک غول پر پھول برسنے لگے کئی ہزار ساحر مبہوت ہوکر یہ اشعار عاشقانہ پڑھتے ہوئے سامنے بہار اعجاز بیان کے آئے

## نظم

قمریان کہتی ہین باہم دیکھکر بالائے سرو
اُس سہی بالائے آگے ہو بلا بالائے سرو

رو سہی قامت کرے گلگشت تیرے ساتھ گر
گلشن عالم مین ہو جائین بگرد پائے سرو

قمریان کہتی پھرین کو کو چمن مین ہر طرف
ہو یہ کاہیدہ ترے آگے کہ گم ہو جائے سرو

رو سہی قد مرغ دل کی قدر کیون کرتا نہین
باغ مین دیکھی ہین اکثر قمریان بالائے سرو

فصل گل مین تو نہین دیتا ہے او بیمروتی
ساغر دل مین بھرونگا بادہ مینا سے سرو

عقل اگر ہوتی تو ہوتین اُس سہی قد پر نثار
جا نورین ایسے ہین قمریان شیدائے سرو

آگیا ہے ورنہ مجھے باز آئے گھر جانے سے آپ
بن گیا ہو اب جو زنجیر ہر پائے سرو

قد وہ بوٹا سا نہین بڑھتا تو اب جی حسن ہے
بس مجھے گلبن ہی کافی ہے نہین پروائے سرو

آج اُس سرو روان کا قصد ہو گلگشت کا
قمریان کہتی پھرینگی جائے کو کو ہائے سرو

باغ عالم مین بھلا موزون رنگین مشہور ہو
مدتون نارنج کے اشکون کا جو پانی پئے سرو

آخر اُس غول کا سامنے بہار کے آیا عرض کی او شہنشاہ اقلیم حسن و جمال او ماہ آسمان کمال پانچ ہزار ساحر میرے ہمراہ ہین جو حکم ہو وہ بجا لاؤن بہار نے اشارہ کیا کہ فوج بہزاد کو قتل کرو پانچ ہزار ساحر جو چلے فوج بہزاد پر جا پڑے بہزاد نے دیکھا کہ ایکطرف فیروزہ دوسری جانب میثاق کو وہ گردان تیسری سمت سردار حسینان چوتھی طرف سکان جادو بارہ ہزار ساحرون کو ساتھ لیے ہوئے لڑتی ہو سمجھا کہ اب جان بچنا دشوار ہو شکست فاش کھا کر بھاگا میثاق دور تک تعاقب کرتا ہوا گیا مگر بہزاد شکست خوردہ طرف کوہ تصویر کے گیا میثاق اُس جمعیت کو لیکر اُسی مقام پر آیا فیروزہ سے

باتین محبت کی ہو رہی ہین فیروزہ کو بھی طرف میثاق کے توجہ ہو دل سے کہتی ہو کہ ای فیروزہ
شکر ہو کہ بادشاہ سے ملنے کا طریقہ بن پڑا یہ وزیر اعظم خداوند صاحب مرتبہ ہی پوچھا کیون
صاحب کیا ارادہ ہی میثاق نے کہا ہم بھی میلہ دیکھین گے یا تو ہمراہ جمشید کے آئے
تھے یا برای مقابلہ جمشید جاتے ہین یہ باتین تھین کہ قیصور رجبی آکر سجدہ بجا لایا میثاق
نے کہا ای قیصور کہان سے آتے ہو قیصور نے بیان کیا کہ بادشاہ جمجاہ سعد بن
قباد نے زندان خانۂ طلسمی فتح کیا چار تو تاجدار اُنکے ساتھ ہین انکو بھی لوح نے ہدایت
کی ہو کہ آپ بھی کوہ تصویر پر جائیے میلہ جا کر دیکھیے میلے مین جنگ عظیم ہوگی تو ای میثاق
مین بادشاہ کے خیال سے چلا ہون کوہ تصویر پر ملاقات کرونگا فوج جنات بھی
آئی ہو مین بھی سب شریک جنگ ہونگے حاکم کوہ تصویر کا نقاش جادو بڑا ساحر
زبردست ہی ای میثاق سب سامان اپنا درست رکھنا تاجر بنکر آؤ یہ کہکر قیصور رجبی
رخصت ہوا بس میثاق نے اپنی قطع تاجرون کی بنائی بارگاہ و خیمے جو بہزاد کے لوٹے
ہین اُن سب کو ساتھ لیا اور کوچ کرکے طرف کوہ تصویر کے چلا یہان نقاش جادو
کہ میلے مین اسی کا انتظام ہو رہا ہی جا بجا درست کرا رہا ہی تاجدار جو آئے ہین انکو
اُتار رہا ہو کہ ایک طرف سے فوج کا ہڑ ہوا بہزاد نے آکر نقاش سے ملاقات کی
نقاش نے پوچھا کیون خیر تو ہی بہزاد نے سب کیفیت اپنی بیان کی کہ میثاق نے
آگ برسا دی مین شکست کھا کر بھاگ آیا ورنہ جان نہ بچتی ای نقاش کیا تعجب ہی کہ میثاق
بھی اس میلے مین آئے نقاش نے کہا میلے مین کسی کی مجال نہین ہی کہ غیر مذہب آکر آتش
اور قدرت خبر نہ رین مین گھیر کر سب کو مار ڈالیگا یہ کہکر بہزاد کو اُتارا آپ برسر کوہ آیا
سامنے تصویر کے کھڑا ہوا ہاتھ باندھ کر عرض کی کہ یا خداوند بہزاد شکست کھا کر آیا ہی
مین نے اسکو اُتارا ہی یقین ہی میثاق وغیرہ بھی آوین ہر چند نقاش چیخا مگر تصویر نے
کچھ جواب نہ دیا نقاش بہت حیران ہوا سمجھا کہ آج قدرت خفا ہین جو اب نہین دیتے
جب نقاش قدمون پر گرا تو تصویر سنگی سے آواز آئی کہ ای نقاش جو کچھ ہو سکے وہ
انتظام کر اب کا میلہ بڑے فساد کا ہو دریا سے خون جاری ہونگے دیکھیے قدرت بھی

وہین یاد رہین اس جمشید ثانی نے دو آفتین برپا کی ہین کہ اُسکو کچھ کہ نہین سکتا آجتک
بے انتقام بیٹھا ہو جو فکر ہین کہین وہ مٹین جوان عناصر اریان شریک طلسم کشا ہوئین ہم
بنے زید جیوکر کیا ہوگا ایسا کچھ ہوگا کہ قدرت کو بھی تردد ہوگا آج پوجا پاٹ کریو جب
دیر پر انقلاب پڑیگا تو قدرت کہان رہین گے آخر چلے جائین گے نقاش خاموش ہوکر
نکلا زیر کوہ بارگاہین تاجدارون کی استادہ ہین فوجین اُتری ہوئی ہین دوکاندار لوگ
دوکانین لگاے ہوے بیٹھے ہین ایک طرف صرافہ جوہری بازار زیورہاے سیم و
زر سے کمال تکلف سے آراستہ ہو جوہری بیچے بیچے جاتے پہنے ہوے گلنار پگڑیان اپنے
اپنے سرون پر رکھے ہوے کانون مین سونے کے بالے اُنمین مروارید پڑے ہوے
ہر دوکان پر خریدار اُترے ہوے جمع و شرلی ہورہی ہو دوسری جانب بزازہ اطلس
وکمخواب کے تھان کھلے ہوے ہین دلالون کی بول چال ہو خرید و فروخت کا شور ہو
ایک جانب حلوائی خوانچے رنگ برنگ کے لگے ہوے سونے چاندی کے ورق
مٹھائی پر آراستہ شیرین زبانی سے بول رہے ہین کہ حلوا پڑھا میدا ہو پوریان وغیرہ
اُتر رہی ہین خریدار دنکا بھاؤ ہو ایک طرف گلفروشون کی پکار بیلا چنبیلی کے ہار جابجا
لٹکے ہوے ہین آوازین دے رہے ہین کہ بابا جوہی ہین کون البیلا ہو کہ بیلے کے ہار پہنے
پلنگ توڑ بیلا ہو دو جانب درختون کی صف ہو قطار در قطار کھڑے ہین اُسکے نیچے
جانمین مین پالین استادہ ہین بھنگیر نین آباد ہین گوری گوری صورت جبین و جمیل
جوڑے ترچھے بندھے ہوے دوپٹے سینے سے ڈھلکے ہوے بے تکلف بیٹھی ہین
جوانان خوشرو رنگین دوپٹے کاندھون پر ڈالے ہوے آنٹے ترچھے ہوتے ہوے
آئے کسی نے روپیہ پھینکا کسی نے پیسے دیے اور ہنسکر کہا کہ بی ساقن صاحب ہم تو
تمھارے پرانے خریدار ہین کوئی ترتا سا بلمان کا اپنے جوڑے سے نکالکر پلاتا ساقن نے
فوڑا چلم بھر کر تیار کیا سامنے اُس جوان کے پیش کیا جوان نے ہنسکر کہا ذرہ دم تو
لگا دو ساقن نے دم لگایا دھوان پیچ و تاب کھاتا ہوا طرف آسمان کے چلا جوان
نے کہا کہ یہ دود دل عاشقان ہو ایک عاشق تن نے آواز دی او جان جہان واہ

آرام دل مشتاقان ہمکو دم ہی دم مین رکھوگی ذرا اس شعر کو یاد کر وجد مین کہتا ہون فرد
نہ آزاہد کے دم مین کھینچ دم چرس و نکار ندو شیخ یہ پیارے دم ہی کا تو فرق ہو مردے و
زندون مین یہ ساقین نے جلکر جواب دیا شعر نہ آ زاہد کے دم مین تو اگر کچھ دم کا
پکا ہو یہ بہشت ایک باغ ہو دوزخ بھی ایک شرمی دہکتا ہو یہ تمام بازار ہین دھوین کا
آسمان بنا ہوا ہو ہزارہا جوانان خوش رو آوازے پھینکتے پھرتے ہین وہ نازنینان بھی ہین
بھی جواب دیتی ہین ایک طرف کنجڑنین ٹاپٹی کے لہنگے پہنے نیبو کے دوپٹے اوڑھے
ہوے کنگھی چوٹی سے آراستہ ہاتھون مین چاندی کے کڑے انگلیون کی پوریون
کنٹھیری دار چھلے سینہ ابھرا ہوا اپنا اٹھا جوبن دکھا رہی ہین معلوم ہوتا ہو جھبڑیون
مین دو کولے یا انار قندھاری رکھے ہوے ہین دانا لوگ دیکھ دیکھکر یہ شعر پڑھتے
ہین شعر ایجی دکان کنجڑن کیا سبز رنگ میتھی یہ سویا جو پاس ہوتا جیجا جی سوتینی
ایک سمت کبابی سوختہ جگر ان نازنینان مہ جبین کو دیکھ دیکھکر بھن رہے ہین دوسری
جانب کھلونے والے اپنی صناعی دکھا رہے ہین جابجا ہنڈولے اپنی چون وچرا کر رہے
ہین کسی جگہ کنڈ ہو رہے ہین کہین کبت کہنے والون کا جماؤ ہو کچھ لوگ دائرے بجا بجا کر
خراب وخیال مین مصروف ہین چوراہون پر مداری اپنا پتہ مار مار کر تماشا دکھا رہے
ہین نٹون کے ڈھول کا شور گھوسیون کے بہونگا زور سوانگ کے تختون میں لاگ
ڈانٹ جابجا اٹھتے ہوے رنگیلے جوان کھڑے ہوے یہ سیر دیکھ رہے ہین بازار مین
عجب ہنگامہ ہو ایک جانب بھٹی شراب کی اسپر میکش شراب پی رہے ہین اور اپنی
اپنی زینٹ اڑا رہے ہین کچھ دشمن سے مطلب نہین کوئی مصرع آدھا نکلکر رہگیا کوئی ادھورا
رہ گیا عجب برمستون کی للکار ہو بہشتیون کے کٹورون کی جھنکار ہو ایک جوان نشہ
سے ہوشیار ہوکر سب سے آگے بڑھا اور یہ اشعار پڑھنے لگا نظم

بتا رہے خلد مین ہو یا سقر مین جو سے شراب　　کرو احتکار ہی محشر مین جستجو سے شراب
بہا ہون خاک پر اب تک ہو جستجو سے شراب　　ہما سے روح ہو جیوے گی کوئی سبو سے شراب
نہ پائین زاہد بے آبرو شراب کہین　　ذرا سے ہاتھ کہین گمو مین آبرو سے شراب

